





۱۱۱۵

# حضرت لاہوری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا

بادشاہ مومن نہیں تو اس کے تاج پر خدا کی لعنت ہے۔ ایک غریب مومن کی گودڑی پر خدا کی رحمت ہے۔ اُس کے محل پر خدا کی لعنت۔ اِس کے چھپر پر رحمت۔ اُس کے سونے کے پلنگ پر لعنت۔ اِس کی چٹائی پر رحمت!

جس سے خدا راضی ہوتا ہے اُس پر اُس کی رحمت ہوتی ہے۔ جس سے وہ ناراض ہو اس پر لعنت ہوتی ہے۔ (ملفوظات صـ ۱۰۲)

24.11.78

# احادیث الرسول صلی اللہ علیہ وسلم

عن عائشۃ رضی اللہ عنہا قالت کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یذکر اللہ علی کل احیانہ۔ (رواہ مسلم)

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے۔ بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہر وقت اللہ تعالے کا ذکر کیا کرتے تھے (اس حدیث کو امام مسلم نے روایت کیا ہے)

عن حذیفۃ و ابی ذر رضی اللہ عنہما قالا: کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا اوی الی فراشہ قال: "باسمک اللھم احیا و اموت" فاذا استیقظ قال: "الحمد للہ الذی احیانا بعد ما اماتنا والیہ النشور" (رواہ البخاری)

حضرت حذیفہ اور ابوذر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے۔ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب اپنے بستر پر تشریف لاتے تو یہ پڑھتے ــ کہ باسمک اللھم واموت اے اللہ میں تیرے نام کے ساتھ مرتا ہوں اور زندہ ہوتا ہوں۔ اور جب نیند سے بیدار ہوتے تو یہ فرماتے۔ الحمد للہ الذی احیانا بعد ما اماتنا والیہ النشور۔ تمام تعریفیں ثابت ہیں اس اللہ کے لیے جس نے ہم کو مارنے کے بعد زندہ کیا اور اسی کی طرف لوٹ کر جانا ہے۔ (بخاری)

عن ابی ھریرۃ و عن ابی سعید رضی اللہ عنہما قالا: قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم: لا یقعد قوم یذکرون اللہ الا حفتھم الملائکۃ وغشیتھم الرحمۃ ونزلت علیھم السکینۃ و ذکرھم اللہ فیمن عندہ۔ (رواہ مسلم)

حضرت ابوہریرہ اور حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہما سے روایت ہے۔ وہ دونوں بیان کرتے ہیں ــ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ کہ کوئی جماعت نہیں بیٹھتی کہ وہ اللہ تعالے کا ذکر کرتے ہوں مگر فرشتے ان کو گھیر لیتے ہیں اور رحمت خداوندی اس کو ڈھانپ لیتی ہے اور ان پر سکینت نازل ہوتی ہے اور اللہ تعالے ان شخصوں کا ان سے ذکر کرتے ہیں جو اس کے پاس ہیں۔ (مسلم)

عن ابی واقد الحرث بن عوف رضی اللہ عنہ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بینما ھو جالس فی المسجد والناس معہ اذ اقبل ثلاثۃ نفر فاقبل اثنان الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وذھب واحد فوقفا علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فاما احدھما فرای فرجۃ فی الحلقۃ فجلس فیھا واما الآخر فجلس خلفھم واما الثالث فادبر ذاھبا فلما فرغ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال: الا اخبرکم عن النفر الثلاثۃ، اما احدھم فاوی الی اللہ فاواہ اللہ واما الآخر فاستحیی فاستحیی اللہ منہ واما الآخر فاعرض فاعرض اللہ عنہ (متفق علیہ)

حضرت ابوواقد الحارث بن عوف رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مسجد میں تشریف فرما تھے اور صحابہ کرام بھی آپ کے بیٹھے ہوئے تھے کہ اچانک تین حضرات آئے ان میں سے دو تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف متوجہ ہو گئے اور ایک چلا گیا۔ یہ دونوں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس کھڑے رہے۔ ان دونوں میں سے

# نوائے وقت سے

چند روز قبل ضلع میانوالی کا ایک وفد مولانا مفتی محمود سے ان کے آبائی گاؤں عبدالخیل میں اُن سے ملا تو اس موقعہ پر جو گفتگو ہوئی وہ تقریباً ملک بھر کے قومی اخبارات میں شائع ہوئی۔ اس گفتگو میں مفتی صاحب نے پنجاب کے لیے "بڑے بھائی" کی اصطلاح استعمال کی اور اس جائز خواہش کا اظہار کیا کہ پنجاب کو بڑے بھائی کی طرح چھوٹے صوبوں کا خیال رکھنا چاہیے۔ نوائے وقت کے لاہور ایڈیشن میں ۱۶ر نومبر کی اشاعت میں صفحۂ اوّل پر یہ خبر شائع ہوئی اور ۱۷ر نومبر کی اشاعت میں نوائے وقت کا ایک طویل اداریہ سامنے آیا جس کا عنوان ہے :۔ قبلہ ! اب "بڑے بھائی" آپ ہیں"۔

اس طویل اداریہ میں نوائے وقت نے پہلی مرتبہ جمعیۃ علماء اسلام جس کے ناظم اعلیٰ مفتی صاحب ہیں کو قومی جماعت کی حیثیت سے تسلیم کیا۔ اور بعض مجبوریوں کے پیشِ نظر خود مفتی صاحب کی شخصیت اور ان کی عظمت کا اعتراف کیا ورنہ مدیر نوائے وقت جیسے حضرات مفتی صاحب اور ان کے رفقاء حتیٰ کہ ان کے مرحوم اکابر کو مختلف مواقع پر کٹی جلی سنانے میں راحت محسوس کرتے ہیں اور ان کے نزدیک تقسیم ملک کی بھیوری سے اختلاف ناقابلِ معافی جرم ہے جبکہ وہ نہیں جانتے کہ مفتی صاحب کے اکابر نے اگر جد و جہد آزادی کا خونی باب رقم نہ کیا ہوتا تو ڈرائنگ روم کی سیاست کے رسیا لوگ اپنی منزل پر کبھی نہ پہنچ سکتے۔

اور پھر اس حقیقت کے باوجود کہ پاکستان کو صحیح اسلامی مملکت بنانے کے لیے مفتی صاحب او

## اس شمارے میں


جلد : ۲۴ • شمارہ : ۱۰ ، ۱۱

۲۲ ذوالحجہ ۱۳۹۸ھ • ۲۴ نومبر ۱۹۷۸ء







| بدلِ اشتراک | سالانہ ۶۰/- روپے ، ششماہی ۳۰/- روپے |
| --- | --- |
| | سہ ماہی ۱۵/- روپے ، فی پرچہ ۵۰/۱ روپیہ |

پبلشرز مولانا عبیداللہ انور ، پرنٹر الٰہی بخش ، مطبع کاسمو پرنٹرز ، ۴۸۰ موری گیٹ لاہور

ان کے رفقاء کا مثالی کردار ہے اور نوائے وقت کے اصل ممدوحین اس معاملہ میں بہرحال مجرم ہیں الزام تراشی سے باز نہ آنا پرلے درجے کی ڈھٹائی ہے۔

نوائے وقت نے اپنے ادارتی حصہ کے چار کالم اس سلسلہ میں جو سیاہ کر دئے ہیں ہمارے نزدیک ان کا کوئی جواز نہیں۔ مفتی صاحب نے ایک اصولی بات کہی خدا نخواستہ کوئی گالی نہیں دی۔ آبادی کے لحاظ سے پنجاب کا بڑا پن بالکل واضح ہے اور اس میں کوئی شک نہیں کہ عوام کی حد تک جس طرح باقی صوبوں کے لوگ دکھی ہیں لیکن مختلف شعبہ ہائے حیات میں آبادی کے تناسب کے پیش نظر پنجاب کے حضرات کو جو بالادستی حاصل ہے اس کی روشنی میں اگر صحیح طرزِ فکر اختیار کیا جائے تو ملک شاندار مستقبل سے ہمکنار ہو سکتا ہے۔

محبت و پیار اور اسلامی بھائی چارہ کی فضا پیدا کرنا از بس ضروری ہے اور اس معاملہ میں قومی صحافت بڑا مؤثر کردار ادا کر سکتی ہے۔ اس لیے ہماری نوائے وقت سے بطور خاص گذارش ہے کہ وہ محض زیبِ داستان کے لیے بات کا بتنگڑ بنانے سے گریز کیا کرے کہ اسی میں ہم سب کا بھلا ہے۔

## حادثات و صدمات

انڈونیشیا کے سینکڑوں حاجی شہید ہو گئے۔ سوات میں تیرہ افراد کو زندہ جلا دیا گیا۔ چترال میں جیپ کے حادثات میں متعدد افراد لقمۂ اجل بن گئے۔ گوجرانوالہ کے نواح میں حادثے پیش آئے اور انسانی جانیں ضائع ہو گئیں۔

حضرت استاذالقراء مولانا قاری محمد شریف صاحب جیسے قیمتی انسان اپنے ہزاروں عقیدتمندوں اور شاگردوں کو داغِ مفارقت دے کر اپنے پیدا کرنے والے کے حضور پہنچ گئے۔

گکھڑ جمعیۃ کے رہنما اور مخیّر انسان حاجی اللہ دتہ بٹ نیز حضرت الامام سندھی اور حضرت الامام لاہوری قدس سرہما کے فدائی و جانثار اور جمعیۃ علماء اسلام لاہور کے بوڑھے جرنیل میاں عبدالرحمان صاحب عید کے دن اپنے اللہ کے حضور پہنچ گئے۔

جمعیۃ علماء اسلام پنجاب کے امیر اور ادارہ کے سرپرستِ اعلیٰ حضرت مولانا عبیداللہ انور نے برادر ملک انڈونیشیا کے سربراہ صدر سوہارتو کے نام ایک تار میں حجاج کرام کے جہاز کو حادثہ پیش آنے پر انتہائی رنج و غم کا اظہار کیا اور اپنی اور پوری جماعت کی طرف سے غمزدہ خاندانوں تک ہمدردی کے جذبات پہنچانے کی استدعا کی۔ صدر سوہارتو نے تار کے جواب میں حضرت مولانا کا شکریہ ادا کیا کہ انھوں نے غم کی گھڑیوں میں اعلیٰ ترین اسلامی روایات کا مظاہرہ فرمایا۔

یہ تمام صدمات ایسے ہیں جن کی کسک مدتوں محسوس کی جاتی رہے گی۔ اللہ تعالیٰ دنیا سے جانے والوں کو اپنی مغفرت سے نوازے اور ان کے ساتھ اپنی خصوصی رحمت کا معاملہ فرمائے۔ ادارہ سب کے پسماندگان کے غم میں برابر کا شریک ہے۔



گاہے گاہے باز خواں.... ارشادات حضرت شیخ التفسیرؒ

# روحانی امراض سے شفایابی کا اندازہ آپ کے متعلق ہر شخص خود کر سکتا ہے

الحمد للہ وکفیٰ وسلامٌ علیٰ عبادہ الذین اصطفیٰ

اما بعد :۔ عرض یہ ہے کہ میں ہمیشہ کہا کرتا ہوں، یہ اجتماع دراصل ان احباب کا ہے جن کو یہ شوق ہے کہ وہ امراض روحانی سے شفایاب ہو کر اس دنیا سے جائیں۔ جسمانی بیماریوں کا علاج کا فرومشرک سبھی کرتے ہیں لیکن روحانی بیماریوں کا علاج وہی لوگ کرتے ہیں جن کو اللہ تعالیٰ نے قرآن حکیم کی سمجھ دی اور جن کے دلوں میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت کا نور ہے اللہ تعالیٰ ہر مسلمان کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا سچا متبع بنائے۔ سب سے پہلے روحانی امراض کا احساس حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت میں ہوا اور سب سے پہلے ان امراض سے شفایابی بھی حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے فیض صحبت کا نتیجہ تھی۔ خوش نصیب ہیں وہ انسان جن کو یہ نعمت نصیب ہوئی اور حضورؐ سے تعلق خاطر کی بنا پر روحانی بیماریوں کا احساس اور ان سے شفایاب ہو کر اس دنیا سے جانے کا شوق پیدا ہوا۔ ورنہ یہ روحانی امراض جن کو قرآن وحدیث میں بار بار بیان کیا گیا ہے شرک، کفر، حسد، کبر، نفاق، غیبت، عجب، بغض، حب جاہ ومال وغیرہ۔ اگر ان روحانی واخلاقی بیماریوں سے شفایاب ہو کر اس دنیا سے نہ گئے تو یاد رکھئے پھر یہ بیماریاں قبر میں بھی ساتھ جائیں گی۔ اور قیامت تک تڑپائیں گی۔ اور حشر میں بھی جس کا ایک دن پچاس ہزار سال کے برابر ہے وہاں بھی ساتھ جائیں گی۔ پھر جہنم کی بھٹی میں پڑ کر جب ان امراض روحانی سے شفا ہو گی تب حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت کی برکت سے دوزخ سے نکال کر جنت میں لائے جائیں گے لیکن میرے بھائیو، یاد رکھو ان بیماریوں کے مریض کو ایک دفعہ جہنم میں جانا ضرور پڑے گا۔ اس کے برعکس جسمانی امراض مہلکہ جیسے سل، دق وغیرہ کی میعاد زیادہ سے زیادہ اس زندگی تک ہے۔ ادھر موت آگئی ادھر مرض سے ساتھ ہی نجات مل گئی۔ مگر کسے خبر ہے کہ قبر میں دو ہزار برس سوتا ہے یا دس ہزار برس سونا ہے۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ ہمیں ان روحانی امراض سے شفایاب ہو کر ہی اس دنیا سے جانے کی توفیق عطا فرمائے خدا گواہ ہے کہ میں اپنے آپ کو آپ سے زیادہ نیک وپارسا نہیں سمجھتا۔ میں آپ سب سے زیادہ سیاہ کار ہوں۔ یہ میرا فرض منصبی ہے کہ ان روحانی امراض کی ہلاکت خیزی سے میں آپ کو مطلع کر دوں تاکہ ہم غافلوں کی طرح نہ بیٹھیں بلکہ مقصدِ زندگی کو پہچان کر زندگی بسر کریں اور یہ جاننے کی سعی کریں کہ ابھی امراضِ روحانی سے شفا حاصل ہوئی ہے یا نہیں چنانچہ اس کا اندازہ ہر شخص خود کر سکتا ہے۔ بے شک اصل کیفیت ماہر طبیب یا روحانی ڈاکٹر ہی بتا سکتا ہے لیکن جیسے بدنی امراض کو انسان خود بھی محسوس کرتا ہے کہ پہلے نیند آتی تھی بھوک نہیں لگتی تھی۔ اب نیند خوب آتی ہے پہلے طبیعت گری گری رہتی تھی اب ہشاش بشاش ہے اور پہلے بخار کتنا تھا اب کتنا ہے جس طرح ظاہری امراض ہیں۔ انسان خود اندازہ لگا لیتا ہے بالکل ایسے ہی باطنی امراض کا حال سمجھئے۔ اصل تشخیص تو کامل کرتا ہے جیسے ڈاکٹر آلہ لگا کر اور طبیب نبض دیکھ کر حال معلوم کرتا ہے اسی طرح کامل توجہ سے حقیقت حال معلوم کر لیتا ہے اور مریض خود بھی محسوس کرتا ہے کہ امراض روحانی سے شفا حاصل ہوئی ہے یا نہیں۔

اس بارے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ مومن کے سینہ میں نور پیدا ہوتا ہے۔ صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے عرض کی اس کی پہچان کیا ہے۔ آپ نے اس نور کی تین علامتیں بیان فرمائی ہیں۔ پہلی علامت — اَلتَّجَافِیْ عَنْ دَارِ الْغُرُوْرِ۔ یعنی دھوکے کے گھر دنیا سے طبیعت اچاٹ ہو جاتی ہے۔ اس نور کی برکت سے انسان کی طبیعت دنیا سے بالکل اچاٹ ہو جاتی ہے پہلے دوستوں اور یاروں کی مجلس میں خوب لطف آتا تھا۔ ہر وقت ان کے ہاں آنا جانا اور چلنا پھرنا رہتا تھا مگر اب اس کی جگہ یاد الٰہی میں زیادہ مزہ آتا ہے بلکہ انسانوں سے قطع تعلق کرنے کو جی چاہتا ہے۔

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے نجات کا نسخہ پوچھا گیا آپ نے ارشاد فرمایا:- اَمْسِکْ عَلَیْکَ لِسَانَکَ۔ زبان کو قابو میں رکھ۔ انسان کو کھیلوں اور تماشوں میں مزا آتا ہے میں اکثر لاہور میں دیکھتا ہوں۔ لوگ صبح نہا دھو کر بن سنور کر تو بٹن بن لگا کر وقت چلے گئے واپس آئے تو کھیل تماشوں میں لگ گئے نہ نماز کی فکر نہ آخرت کا ڈر۔ رات کو کھانا کھا کر بازاروں اور محلوں میں بیٹھ کر ڈسکس شروع کر دی کہ آج فلاں اخبار نے یہ لکھا ہے اور فلاں لیڈر نے یہ کہا ہے۔ یہ شیطان نے انسان کو گمراہ کر رکھا ہے۔ اللہ کے بندو! تمہیں اس بک بک سے کیا فائدہ۔ شیطان الیاس لعین ہے کہ کسی کو سینما بینی کا شوق لگا دیا تو کسی کو مجلس آرائی اور بک بک کرنے کا۔ اللہ کے بندو یاد رکھو جب قبر میں جاؤ گے تب پتہ چلے گا۔ یہ دوست ، یار ، کھیل ، تماشے اور لغو مجلسیں سب یہیں رہ جائیں گی، وہاں ان سے کوئی فائدہ نہ پہنچے گا۔ اسی واسطے اللہ والے فرماتے ہیں کہ غافلوں کی مجلس میں بیٹھنے کی بجائے تنہا بیٹھنا بہتر اور تنہا بیٹھنے کی بجائے اللہ والوں کے ساتھ بیٹھنا بہتر۔ آپ میں کئی لوگ ایسے ہوں گے کہ جب تک خدا کے دروازہ پر نہیں آئے تھے ایک رات کا سینما بھی قضا نہیں ہونے پایا تھا مگر اب اس کا کبھی خیال تک نہیں آتا۔ بلکہ نماز، روزہ، ذکر، اشغال و اوراد اور تلاوت قرآن میں وہ مزہ آتا ہے کہ کبھی قضا ہونے نہیں پاتا اللہ تعالیٰ ہم سب کو ہدایت اور اپنے دروازے پہ آنے کی توفیق نصیب فرمائے۔ آمین۔

اسی نور کی دوسری علامت ہے۔ وَالْاِنَابَۃُ اِلٰی دَارِ الْخُلُوْدِ۔ اور ہمیشگی کے گھر کی طرف رجوع کرنا یعنی اس دنیا سے طبیعت ہٹ کر آخرت کی طرف متوجہ ہونے لگے۔ جانور کسی دوسری طرف جانا چاہتا ہے۔ مگر مالک اس کو کسی دوسری طرف کھینچتا ہے۔ اس طرح نفس انسان کو دنیا دنی کی طرف کھینچتا ہے مگر اس نور کی برکت سے اس کا دل دنیا سے بچتا ہٹتا جاتا ہے۔ اور اس نور کی تیسری علامت یہ ہے:- وَالْاِسْتِعْدَادُ لِلْمَوْتِ قَبْلَ نُزُوْلِہٖ اور موت آنے سے پہلے موت کے لیے تیاری یعنی سفر آخرت کے لیے انسان ہر وقت پابرکاب رہے۔ اس جہان کے لیے جہاں سدا رہنا ہے۔ جیسے حاجی سفر حج پر جانے سے پہلے مکمل تیاری کرتا ہے۔ روپیہ جمع کرتا ہے۔ کپڑے بنواتا ہے زاد راہ مہیا ہو جانے کے بعد حج بنک آفس میں درخواست دیتا ہے پھر ہر صبح و شام حج پر جانے کے لیے اجازت سفر کا منتظر رہتا ہے ایسے ہی موت سے پہلے موت کے لیے مکمل تیاری رکھنا اس نور کے دل میں پیدا ہونے کی علامت ہے۔ کیونکہ موت کے وقت کا کسی کو پتہ نہیں۔

●●

---

## بقیہ : سچی کہانیاں

اور تم مقرب خاص ہو گئے۔ حضرت سید جلال الدینؒ نے کہا کہ بے ہودہ مت کہو، محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے تو نماز معاف ہی نہیں ہوئی۔ تجھ جیسے جاہل کے لیے کیسے معاف ہو سکتی ہے؟ وہ تو شیطان ہے جو تیرے پاس آکر کہتا ہے کہ میں جبرئیلؑ ہوں۔ جبرئیلؑ وحی کے فرشتے ہیں۔ وہ پیغمبرؑ کے سوا کسی اور کے پاس نہیں آتے اور وہ جو کھانا تیرے پاس آتا ہے وہ غلیظ ہے۔ درویش نے کہا کہ وہ کھانا بہت ہی لذیذ ہوتا ہے اس میں لذت محسوس کرتا ہوں۔ میں نے کہا اب جب وہ فرشتہ آئے تو لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ پڑھنا میں دوسرے دن جب اس درویش کے پاس گیا تو وہ میرے پاؤں پر گر پڑا اور کہنے لگا کہ میں نے تمہاری بات پر عمل کیا، اور جب وہ فرشتہ آیا تو میں نے لاحول پڑھا وہ میرے سامنے سے غائب ہو گیا اور جو کھانا اس نے دیا تھا وہ غلیظ ہو کر میرے ہاتھ سے گر پڑا اور میرے سارے کپڑے نجس ہو گئے اس کے بعد میں نے بے نمازی درویش سے توبہ کرائی اور اس کی جو نمازیں فوت ہوئی تھیں ان کی قضا پڑھوائی۔

## نامحرم عورت

احمد نگر کے نظام شاہی خاندان کا حکمران احمد نظام شاہ بہت ہی پرہیزگار اور نیک خصلت فرمانروا گزرا ہے۔ وہ جب باہر نکلتا تو شہر کے راستے میں دائیں بائیں نہیں دیکھتا تھا بلکہ اپنی نظریں نیچے کیے رہتا۔ ایک گستاخ امیر نے اس سے اس کا سبب پوچھا تو اس نے کہا کہ شہر سے گزرتے وقت میری سواری کا تماشا دیکھنے کے لیے ہر قسم کے عورت مرد آکر کھڑے ہو جاتے ہیں میں ڈرتا ہوں کہ میری آنکھ کسی نامحرم عورت پر نہ پڑ جائے اور اس کا وبال میرے اوپر نازل ہو۔

خطبہ جمعہ

# اسلام تمام ادیان و مذاہب پر ہمیشہ غالب رہے گا

## ہماری مشکلات اور مصائب کا سبب یہ ہے کہ صرف زبانی دعووں پر اکتفا کر لیا گیا ہے

شیخ طریقت حضرت مولانا عبید اللہ انور زید مجدھم

الحمد للہ وکفیٰ وسلامٌ علیٰ عبادہ الذین اصطفیٰ : امّا بعد :

فاعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم

بسم اللہ الرّحمٰن الرّحیم

ھُوَ الَّذِیْ اَرْسَلَ رَسُوْلَہٗ بِالْھُدٰی وَدِیْنِ الْحَقِّ لِیُظْھِرَہٗ عَلَی الدِّیْنِ کُلِّہٖ وَکَفٰی بِاللہِ شَھِیْدًا ○

وہی تو ہے جس نے اپنے رسولؐ کو ہدایت اور سچا دین دے کر بھیجا تاکہ اسے ہر ایک دین پر غالب کرے اور اللہ تعالےٰ کی شہادت کافی ہے۔

اسلام اس خدائے وحدہٗ لاشریک کا دین برحق ہے جو ساری مخلوق کا خالق اور پوری کائنات کا مالک ہے۔ اللہ تعالےٰ سب پر غالب اور حاکم ہے۔ اسی طرح اس کا دین بھی تمام ادیان و مذاہب پر غالب ہے۔

یہ آیت کریمہ جو تلاوت کی گئی ہے اس میں اللہ تعالیٰ نے اپنے دین کے دائمی غلبہ کا اعلان فرمایا ہے۔ چودہ سو برس سے اس کی مخالفت میں ہزاروں تحریکیں پیدا ہوئیں۔ دشمنانِ اسلام نے روز اوّل ہی سے اپنے عزائم باطلہ کی کامیابی کے لیے سر توڑ کوششیں جاری کر رکھی ہیں۔ ہر طرح کے وسائل اور ہتھیاروں سے لیس ہونے کے باوجود آج تک کوئی بھی اسلام کا کچھ نہیں بگاڑ سکا۔ جب بھی کبھی معرکہ آرائی ہوئی ہمیشہ اسلام کا پلڑا بھاری رہا۔ اس کا نام مزید روشن ہوا اور اس کی صداقت و حقانیت روز روشن کی طرح واضح ہو گئی۔ برصغیر میں جب برطانیہ کے عیسائی حکمرانوں نے اپنا تسلط جما لیا۔ اور یہاں کی ساری رعایا برطانوی بادشاہت کی غلام بن گئی تو اسلام کے نام لیواؤں پر خاص طور پر مظالم توڑے گئے۔ اس دوران برصغیر میں علماء حق کو دو محاذوں پر بھرپور جنگ لڑنا پڑی۔ ان دونوں محاذ پر کامیابی اسلام اور اسلام کے خدمت گاروں کو ہی نصیب ہوئی۔ یہ ایک محاذ غلامی کی زنجیریں توڑنے اور آزادی حاصل کرنے کا تھا اور دوسرا محاذ اسلام کے خلاف عیسائیت کی یلغار روکنے کا تھا۔ عیسائی پادری دولت اور اقتدار کے زور پر پورے ڈیڑھ سو برس تک اپنا زہر پھیلانے میں مصروف رہے۔ اللہ تعالیٰ علماء دیوبند پر کروڑوں رحمتیں نازل فرمائے اور ان کی قبروں کو نور سے بھر دے جنہوں نے ناموس اسلام کے تحفظ اور دین کی صداقت و حقانیت ثابت کرنے کے لیے وہ کارنامے انجام دیے ہیں۔ جن کی مثال پوری تاریخ میں نہیں ملتی۔ حضرت شاہ ولی اللہ دہلویؒ سے لے کر مولانا سندھیؒ اور حضرت لاہوریؒ تک اور حضرت نانوتویؒ مولانا رشید احمد گنگوہیؒ سے لے کر علامہ انور شاہ کشمیریؒ، حضرت رائے پوریؒ، مولانا ابو الکلام آزادؒ، حضرت مدنیؒ اور حضرت امیر شریعتؒ تک جتنے اکابر گزرے ہیں حقیقت یہ ہے کہ انہوں نے انگریز کے سازشی ذہن کو جس طرح سمجھا اور پھر اس کا جس انداز سے مقابلہ کیا یہ انہی کا حصہ تھا۔

## انگریز نے حضرت شیخ التفسیرؒ کو دہلی بدر کر کے لاہور میں اس لئے پابند کیا تھا کہ ان کا یہاں کوئی نہیں ہے حضرت رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ "اسے کیا معلوم تھا کہ میرے سینے میں قرآن ہے اور قرآن اپنا راستہ خود بنا لیتا ہے"

اللہ تعالےٰ نے ان برگزیدہ ہستیوں کو اسی مقصد کے لیے بھیجا تھا کہ وہ اس دور میں اور ایسے ماحول میں اسلام کی حقانیت کا پرچم بلند کریں۔ مسلمانوں کی اقتصادی معاشی پسماندگی یا افرادی قلت کی وجہ سے اسلام کبھی مغلوب نہیں ہوا۔ جب ساری دنیا اس کی دشمن تھی اور صرف مکہ کے چند غریب لوگ ایمان لائے تھے۔ اسلام کو اس وقت بھی مغلوب نہ کیا جا سکا۔ آج تو اسی کروڑ مسلمانوں کی آبادی دنیا میں پھیلی ہوئی ہے اور دنیا کی زیادہ دولت کے مالک مسلمان ہیں۔ اسلامی سلطنتوں کا حلقہ اقصائے افریقہ مراکش سے لے کر انڈونیشیا تک وسیع ہو چکا ہے۔ ان حالات میں بھی طاغوتی قوتیں جو اسلام کے خلاف سرگرم عمل ہیں انہیں کم از کم تاریخ سے ہی سبق حاصل کر لینا چاہیے۔ اعدائے اسلام یہ سمجھتے ہیں کہ جن علاقوں میں مسلمانوں کی حالت انتہائی پسماندہ ہے اور وہ ترقی یافتہ دنیا سے بہت پیچھے ہیں انہیں معاش کا لالچ دے کر مرتد بنا لیا جائے اور اسلام پر اپنے مذاہب کی برتری ثابت کی جائے۔ یہ جنت الحمقاء میں بسنے والی بات ہے۔ میں نے عرض کیا ہے کہ مسلمانوں کی اقتصادی پسماندگی اور افرادی قوت کی کمی کے باعث اسلام کبھی مغلوب نہیں ہوا۔ اسلام کوئی لاوارث مذہب نہیں ہے ذات باری تعالےٰ نے اسلام کو اپنا مقبول اور پسندیدہ دین قرار دیا ہے۔ اِنَّ الدِّیْنَ عِنْدَ اللّٰہِ الْاِسْلَامُ اسی نے اس دین کو نازل کیا اور اسی نے اس کی حفاظت کا ذمہ لے رکھا ہے۔ اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّکْرَ وَاِنَّا لَہٗ لَحٰفِظُوْنَ۔

شیخ الاسلام حضرت مولانا شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ آیت لِیُظْهِرَهٗ عَلَی الدِّیْنِ کُلِّهٖ کی تفسیر میں لکھتے ہیں:۔

"اصول و فروع اور عقائد و احکام کے اعتبار سے یہی دین سچا اور یہی راہ سیدھی ہے۔ جو محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لے کر آئے۔ اس دین کو اللہ نے ظاہر میں بھی سینکڑوں برس تک سب مذاہب پر غالب کیا۔ اور مسلمانوں نے تمام مذاہب والوں پر صدیوں تک بڑی شان و شکوہ سے حکومت کی اور اور آئندہ بھی دنیا کے خاتمے کے قریب ایک وقت آنے والا ہے۔ جب ہر چہار طرف دین برحق کی حکومت ہو گی۔ حجت و دلیل کے اعتبار سے تو دین اسلام ہمیشہ ہی غالب رہا کیا اور رہے گا۔"

وَکَفٰی بِاللّٰہِ شَهِیْدًا پر مزید فرماتے ہیں:۔

"یعنی اللہ اس دین کی حقانیت کا گواہ ہے اور وہی اپنے فعل سے اس دین کو حق ثابت کرنے والا ہے۔"

اس لیے ہمارا ایمان ہے کہ دین اسلام دین برحق ہے۔ اس کے ماننے والے اگر آج ذلت و مصائب کے ورطۂ حیرت میں ہیں تو یہ ان کی اپنی کوتاہیوں اور کمزوریوں کا نتیجہ ہے۔ سب سے بڑی کوتاہی اور کمزوری یہ ہے کہ اسلام کو خدا تعالی کا سچا اور برحق دین سمجھنے اور ماننے کے باوجود اس پر عمل کرنا چھوڑ دیا گیا ہے۔ بلاشبہ اسلام تمام دکھوں اور مصیبتوں کا مداوا ہے۔ لیکن اس حقیقت کو صرف زبانی طور پر مان لینے یا اس کا محض اقرار کر لینے سے

اس کے وہ ثمرات تو حاصل نہیں ہوں گے جو عمل سے حاصل ہوتے ہیں۔ نجات کے لیے ایمان کے ساتھ عمل بھی شرط ہے۔ اس کی مثال بالکل اسی طرح ہے کہ ایک مریض کسی طبیب یا ڈاکٹر کے پاس جاتا ہے۔ اس کا مرض تشخیص کر کے بالکل صحیح نسخہ تجویز کیا جاتا ہے اب مریض کا فرض ہے کہ جو نسخہ طبیب نے اسے لکھ کر دیا ہے اور ڈاکٹر نے جو ادویات استعمال کرنے کی اسے ہدایت کی ہے انہیں وہ استعمال کرے۔ یہ نہیں کہ کاغذ پر لکھی ہوئی ادویات کو سینے سے لگائے رکھے یا اس کاغذ کی حفاظت کرتا رہے۔ پھر آرام نہ آنے کی صورت میں معالج سے شکوہ کرے۔ قرآن حکیم اور اسوۂ محمدیؐ عمل کی راہوں میں ہمارے لیے مشعلِ راہ ہے۔ عمل کے لیے ہمیں جس راستہ کی جانب راہنمائی کی گئی ہے۔ ہمارا فرض ہے کہ اس راستہ پر چلیں۔ جب تک ہم قدم نہیں اٹھائیں گے اور سفر طے نہیں کریں گے۔ اس وقت تک منزل سے ہمکنار کیونکر ہو سکیں گے؟ ایمان کے ساتھ عمل شرط ہے۔

عمل سے زندگی بنتی ہے جنت بھی جہنم بھی
یہ خاکی اپنی فطرت میں نہ نوری ہے نہ ناری ہے

اللہ تعالےٰ فرماتے ہیں۔ وَالْعَصْرِ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِیْ خُسْرٍ اِلَّا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَتَوَاصَوْا بِالْحَقِّ وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ۔

(گردشِ زمانہ گواہ ہے) کہ بے شک تمام انسان گھاٹے اور خسارے میں رہتے ہیں سوائے ان لوگوں کے جو ایمان لائے اور نیک کام کرتے رہے۔ اور حق پر قائم رہنے کی اور صبر کرنے کی وصیت آپس میں کرتے رہے۔

قرآن مجید کے آخری پارے کی اس سورت کے بارے میں امام غزالیؒ فرماتے ہیں کہ اس سورت کے علاوہ اللہ تعالےٰ کی طرف سے رشد و ہدایت کا اور بیان نہ ہوتا تو دنیا و آخرت میں کامیابی اور سرخروئی حاصل کرنے کے لیے یہی سورت کافی تھی۔ اندازہ فرمائیں کہ اس سورت میں کتنے صاف اور واضح پیرایہ میں کامیابی کے اصول بیان کر دیے گئے ہیں۔ اس میں بتایا گیا ہے کہ کامیابی کے اصول چار ہیں (۱) ایمان (۲) عمل صالح (۳) وصیت حق (۴) وصیت صبر۔ حقیقت یہ ہے کہ ان چاروں اصولوں کو اگر عملی زندگی میں اپنا لیا جائے تو ملتِ اسلامیہ کی عظمت رفتہ آج بھی لوٹ سکتی ہے۔ ہمارا کھویا ہوا وقار اور چین ہمیں دوبارہ واپس مل سکتا ہے۔ عمل اور ایثار و قربانی کے بغیر کچھ نہیں ہو سکتا۔ ہمارے اکابر کی تمام تر کامیابیاں خدائے وحدہ لاشریک نے "صلہ عمل" میں عطا فرمائی تھیں۔ ورنہ ان کے پاس ظاہری طور پر کیا تھا؟ نہ دولت نہ سلطنت اور نہ قوتِ حاکمہ۔ لیکن واقعات آپ کے سامنے ہیں کہ جن کے پاس یہ سب کچھ تھا ان کا آج نام و نشان باقی نہیں۔ اگر کہیں ان کا تذکرہ ہوتا بھی ہے تو نفرت و حقارت کے الفاظ ہیں۔ مگر ہمارے وہ بزرگ جنہوں نے فقر و درویشی میں وقت کے فرعونوں سے ٹکر لی اور اسلامی اصولوں پہ کاربند رہے سینکڑوں برس گزرنے کے بعد آج بھی ان کے فیض یافتہ اور عقیدت مند لاکھوں کی تعداد میں موجود ہیں۔ ہمارے حضرت رحمۃ اللہ علیہ کو انگریز نے دہلی سے نکالا تھا۔ حضرت لاہور تشریف لائے آپ فرمایا کرتے تھے:۔

اب آپ خود دیکھ لیں کہ وہ لاہور جو ان کا دشمن تھا جہاں ان کا کوئی نہیں تھا۔ اور انگریز نے اسی لیے انہیں یہاں پابند کیا تھا۔ لیکن اسی لاہور میں اللہ تعالیٰ نے انہیں وہ عزت و شوکت عطا فرمائی جو کسی اور کو نصیب نہ ہوئی۔ یہ سب اسلام کی برکت تھی۔

"انگریز مجھے ہتھکڑیاں لگا کر دہلی سے لایا تھا اس نے مجھے مجبور کر کے لاہور رکھا۔ اگر میرا اپنا اختیار ہوتا تو میں دہلی یا سندھ چلا جاتا لاہور کبھی نہ رہتا۔ انگریز شاید یہ سمجھتا تھا کہ اس کا لاہور میں کوئی حامی و مددگار نہیں اور یہ لاہور کی گلیوں میں پھر کر مر جائے گا۔ اس کو کیا معلوم تھا کہ میرے سینہ میں قرآن ہے قرآن اپنا راستہ خود بنا لیتا ہے۔

# سچی کہانیاں

## جنہیں تاریخ کے صفحات نے اپنے دامن میں محفوظ رکھا

### احترام کلام پاک

حضرت خواجہ معین الدین چشتیؒ کی روایت ہے کہ کسی بزرگ نے سلطان محمود غزنوی کو وفات کے بعد خواب میں دیکھا۔ پوچھا کہ خدا تعالیٰ نے تمہارے ساتھ کیا معاملہ کیا۔ سلطان نے جواب دیا کہ ایک رات میں کسی قصبے میں مہمان تھا جس مکان میں ٹھہرا تھا وہاں طاق پر قرآن مجید کا ایک ورق رکھا تھا میں نے خیال کیا یہاں ورق مصحف رکھا ہوا ہے سونا نہ چاہیے۔ پھر دل میں خیال آیا کہ ورق مصحف کو کہیں اور رکھوا دوں اور خود یہاں آرام کروں۔ پھر سوچا کہ یہ بڑی بے ادبی ہوگی کہ اپنے آرام کی خاطر ورق مقدس کی جگہ تبدیل کروں۔

اس ورق کو دوسری جگہ منتقل نہیں کیا اور تمام رات جاگتا رہا میں نے کلام پاک کے ساتھ جو ادب کیا اسی کے بدلے حق تعالیٰ نے مجھے بخش دیا۔

### دل میں کھوٹ کا نتیجہ

حضرت بابا فریدالدین گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی ابتدائی زندگی میں راہ سلوک کو طے کرنے میں مختلف مقامات کی سیر کی۔ خود فرماتے ہیں کہ جب وہ بخارا میں شیخ سیف الدین باخرزیؒ کی خدمت میں حاضر تھے تو ایک شخص ان کے پاس آیا اور عرض کیا یا حضرت میں تجارت کرتا ہوں لیکن کئی سال سے اس میں نقصان ہوتا ہے اور میں خود بھی بیمار ہو جاتا ہوں اس سے اور بھی نقصان ہوتا ہے۔ یہ سن کر شیخ سیف الدین باخرزیؒ نے فرمایا کہ جب کسی مسلمان کے مال میں نقصان ہو تو سمجھنا چاہیے کہ اس کے دل میں کھوٹ ہے۔ اس کو نقصان نہ اس لیے ہوتا ہے کہ اس کا ایمان درست ہو جائے۔

### بددعا نہیں کی

ایک دفعہ سلطان فیروز شاہ تغلق سے ملنے کے لیے حضرت سید جلال الدین بخاری جہانیاں جہاں گشت دہلی آئے تو ان کی قیام گاہ سے کسی نے چادر چرالی۔ ایک معتقد نے کہا کہ چور کے لیے آپ بددعا کریں، بار بار چیز چرا لے جاتے ہیں فرمایا۔ کہ ہرگز بددعا نہ کروں گا۔ بلکہ چور اگر آجائے تو میں چادر اس کو بخش دوں گا۔ میں نے کبھی کسی کے لیے بددعا نہیں کی۔

### تارک صلوٰۃ درویش

حضرت سید جلال الدین بخاری جہانیاں جہاں گشت تارک صلوٰۃ کو کبھی ولی تسلیم کرنے کے لیے تیار نہ ہوتے اپنے ملفوظات میں فرماتے ہیں کہ جب میں مکہ معظمہ سے بھکر واپس آیا تو لوگ مجھ سے ملنے آئے۔ انہوں نے کہا کہ قصبہ الور کے پاس ایک پہاڑ کے غار میں ایک درویش رہتا ہے جو یہ دعوے کرتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اس کے لیے نماز معاف کر دی ہے یہ سن کر میں اس کے پاس گیا وہاں امراء اور دوسرے لوگوں کا ہجوم تھا اس ہجوم سے گزر کر میں کسی طرح اس کے پاس پہنچا۔ میں نے اس کو سلام نہیں کیا بلکہ جا کر بیٹھ گیا اور پوچھا کہ تم نماز کیوں نہیں پڑھتے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا قول ہے کہ مومن اور کافر کے درمیان نماز فرق کرتی ہے۔ درویش نے کہا، سید میرے پاس جبرئیلؑ آتے ہیں بہشت کا کھانا لاتے ہیں۔ خدا تعالیٰ کا سلام پیش کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ تمہارے لیے نماز معاف کر دی گئی۔

باقی صفحہ ۶ پر

# ترقی کا صحیح راستہ

(ڈاکٹر محمد آصف قدوائی ایم، اے، پی، ایچ، ڈی)

## ترقی کا مفہوم

اصل موضوع پر کلام کرنے سے پہلے یہ بہتر ہوگا کہ ہم ترقی کے مفہوم کی بابت اپنے ذہنوں کو صاف کرلیں کیونکہ ہمارے اس خوف اور لالچ کے برق رفتار عہد نے مختلف قدروں ہی میں اہم تبدیلیاں نہیں کردی ہیں بلکہ اکثر الفاظ کے قالبوں میں نئے نئے معانی ڈال کر بقول غالب خرد کا نام جنوں اور جنوں کا نام خرد رکھ دیا ہے۔ ہم کہتے کچھ ہیں اور ہمارا ذہن کسی اور طرف منتقل ہوتا ہے اور اس کے نتیجے میں ہمارے خیالوں میں پراگندگی اور سوچنے اور سمجھنے کے طریقہ میں کجی پیدا ہوتی ہے۔

یہ تو سبھی جانتے ہیں کہ ترقی کے معنی آگے بڑھنے کے ہیں لیکن سوال یہ ہے کہ کس طرف؟ ہم کس شخص یا کس قوم کو ترقی یافتہ کہہ سکتے ہیں؟ ہمارا زمانہ مغرب سے مرعوبیت کا زمانہ ہے اور اگرچہ اب مشرقی قومیں بھی اپنے صدیوں کے خواب سے چونک کر غلامی کی زنجیریں توڑ کر اپنے گردوپیش کو تھوڑی بہت تنقیدی نظروں سے دیکھنے لگی ہیں، مگر عام حالت اب بھی یہی ہے کہ جو سکے مغربی تہذیب ڈھال کر بھیج دیتی ہے وہ بلا تکلف ہمارے یہاں رائج ہو جاتے ہیں اور ہم کھرے کھوٹے میں فرق کرنے کی زحمت گوارا نہیں کرتے۔

## مادہ پرستی

مغرب کا ذہن تمام تر مادہ پرست ہے اور اسے ایسا ہونا بھی چاہیئے کیونکہ یہ ثمرہ ہے رومن تہذیب کا اور رومن تہذیب کی بنیاد قدیم یونانی تہذیب نے رکھی تھی جو مادی ترقی اور حظِ نفس کو مقصود بالذات سمجھتی تھی چنانچہ اس کی تعمیر ہی میں اس کی خرابی مضمر ہے۔

## مغربی تمدّن

مغربی تمدن میں اولاً تو دینی شعور ہے ہی نہیں اور اگر کچھ ہے بھی تو وہ زمانہ کے آگے چلنے کے بجائے اس کے پیچھے چلتا ہے۔ اس تمدن کی بنیاد ابتدا میں سائنس اور صنعت و حرفت اور سیاسی جمہوریت پر رکھی گئی تھی لیکن اس کی نشوونما تغلب، استعمار اور کمزور قوموں پر ظلم و استبداد کے ذریعے حاصل کی ہوئی دولت سے ہوئی اور ہو رہی ہے، اور پھر جوں جوں ترقی ہوتی گئی تن آسانی اور عیش پرستی کی تمام باتیں اس کا جز بنتی گئیں، نتیجہ یہ ہے کہ عیاشی اور لہو نے اتنا فروغ پایا ہے کہ اعلیٰ اخلاقی خصائل تباہ ہوتے جارہے ہیں لیکن اس کے شیدائی یہ نہیں دیکھتے کہ روحانی عنصر نہ ہونے کی وجہ سے مغربی تمدن کس تیزی سے ہلاکت کی طرف جارہا ہے۔

ایڈورڈ گبن نے تاریخ کی تعریف کرتے ہوئے لکھا ہے کہ "تاریخ دراصل جرموں، غلطیوں اور نوعِ انسانی کی بدنصیبیوں کے سوا کچھ بھی نہیں ہے"۔ ہم بغیر کسی تصرف یا غلط بیانی کے یہی تعریف مغربی تمدن کی تاریخ پر بھی چسپاں کرسکتے ہیں، دو عظیم جنگیں، فسطائیت، ایٹم بم، ہائیڈروجن بم اور نہ جانے کتنے دوسرے فتنے اس کے بطن سے پیدا ہوچکے ہیں۔

## مادی اور روحانی، دونوں پہلوؤں کی ترقی،

ان سطور سے ہمارا مقصد مادی ترقی کی نفی کرنا نہیں ہے صرف یہ دکھانا ہے کہ اگر دنیاوی ترقی روحانی اور اخلاقی شعور کے ماتحت نہ ہو تو وہ کس درجہ خطرناک اور موجب خطرات بن جاتی ہے۔

جس طرح انسان میں جسم اور روح کا امتزاج ہے اسی طرح اس کی ترقی کے بھی مادی اور روحانی دو پہلو ہیں اور "دنیاوی ترقی" اسی وقت مفید ہو سکتی ہے جب اسے اطاعتِ الٰہی کے زیرِ سایہ حاصل کیا جائے۔

جو تمدن ان دونوں میں سے کسی ایک کا ساتھ چھوڑ دے وہ غیر معتدل اور ناقص ہے صحیح تمدن وہی ہے جو دونوں کے مطالبوں اور تقاضوں کو تسلیم کرے اور ان میں عدل کرے اور اپنے سامنے یہ نصب العین رکھے کہ:۔

انسان کے مادہ کے ڈھیر کو انسانیت میں تبدیل کرنا ہی ترقی کا صحیح مفہوم ہے۔

## اسلام کا راستہ — متوازن ترقی

لیکن اس متوازن ترقی کا راستہ صرف اسلام دکھا سکتا ہے کیونکہ وہ ایک طرف مادیت کی نفی نہیں کرتا اور نہ اس کے امکانات اور تقاضوں سے صرفِ نظر کرتا ہے اور دوسری طرف وہ ان بنیادی روحانی اور اخلاقی قدروں کا بھی محافظ ہے جو مادہ کے ڈھیر کو انسانیت میں تبدیل کرتی ہیں۔

## دینی اور دنیاوی علوم کا امتزاج

ہم نے سب سے بڑی غلطی یہ کی ہے کہ دنیوی علم و عمل سے دین کا رابطہ توڑ دیا ہے کہیں صرف مادی اور دنیوی بہبودی پر زور دیا ہے اور قابلِ توجہ یہی چیزیں رہ گئی ہیں اور اگر دینی اصول ان کی راہ میں رکاوٹ ڈالتے نظر آئیں تو انھیں بلاجھجک قلمزد کر دینا چاہیے اور کہیں مذہب بایں معنی ساری توجہ کا مرکز بنا ہوا ہے کہ قدیم تعلیم و تہذیب کے دائرہ میں محدود رہو، ورنہ جدید تعلیم و تہذیب تم کو جہنم میں پہنچا دے گی نئے علوم و فنون جاننے والے طبقہ کی اکثریت اپنے قدیم تہذیبی سرمایہ سے ناواقف ہونے کے باعث دین سے عدم التفات کو ترقی کا وسیلہ سمجھتی ہے اور قدیم علوم و فنون کے وارث عصری رجحانات سے بےخبری کی وجہ سے پرانی بحثوں اور روایتی اندازِ فکر کے اسیر ہیں اور مذہب کے سانچے میں ڈھال کر ایک ترقی یافتہ اور متوازن تمدن کی تشکیل کی ضرورت یا تو محسوس نہیں کرتے یا خود کو اس کا اہل نہیں پاتے۔

## مسلمانوں کی موجودہ حالت:

عام مسلمانوں کی اسلام سے وابستگی کی نوعیت شعوری نہیں بلکہ جذباتی ہو گئی ہے۔ اللہ اکبر کے نعروں سے جسموں میں جھرجھری اب بھی پیدا ہو جاتی ہے مسلمانوں کی زبوں حالی سے دل اب متاثر ہوتے ہیں لیکن حقیقت یہ ہے کہ دل سے تو ہم اسلام کی صداقت پر ایمان رکھتے ہیں مگر چلتے غیر اسلامی طریق پر ہیں اور زندگی غیر اسلامی اصولوں پر مرتب کرتے ہیں بعض حضرات دین سے سیاست کا کام لینا چاہتے ہیں بعض تجارت کا اور زیادہ تر تو اس سے کوئی کام ہی نہیں لینا چاہتے۔ حال و قال کا یہ بُعد ہماری زندگی کے تمام پہلوؤں پر چھایا ہوا ہے۔ خدا کو مالک اور آقا مان کر بھی غیر میں گداگری کرتے ہم کو شرم نہیں آتی۔ جھوٹ کو ام الخبائث تسلیم کر کے چند بیگھہ زمین کے لیے جھوٹا حلف اٹھا لینا ہمارے اندر الجھن پیدا نہیں کرتا بڑھتی خود غرضی اور باہمی عداوت سے رسمی طور پر عبرت اندوز ہونے کے لیے ہم ہر وقت تیار رہتے ہیں لیکن اپنی روزمرہ کی زندگی میں خلوص ایثار اور خدمات کے جذبات پیدا کرنا ہمارے لیے محال ہے مالی ابتری کے باوجود محنت اور کفایت شعاری پر ہماری طبیعتیں نہیں مائل ہوتیں غرض خدا اور آخرت پر ایمان اور ہماری نمازیں اور ہمارے روزے ہم کو خود غرضی، جھوٹ، قوت پرستی، دولت کی طمع اور اس طرح کے دوسرے روحانی و اخلاقی امراض سے نجات دلانے میں کارگر نہیں ہوتے حالانکہ انھیں ایسا نہیں ہونا چاہیے۔

سر چارلس لائل نے بڑے مزے کی بات کہی ہے کہ "ایشیا جیسا علمِ سیاست کا اسکول کہیں نہیں ہے جہاں نیکی اور انصاف کے نہایت پاکیزہ اور قابلِ تعریف اصولوں کے ساتھ چھین لو اور دبا بیٹھو کا پرانا طریقہ اب بھی رائج ہے اور جہاں افعال اور مسلمات کا تضاد کسی کو مطلق نہیں کھٹکتا۔"

یہاں اس سے بحث نہیں کہ آیا تنہا ایشیا ہی اس الزام کا مستحق ہے اور دنیا کے دوسرے براعظم اس سے بری ہیں۔ سوچنا یہ ہے کہ کل ایشیا پر یہ بات صادق آتی ہو یا نہ ہو مسلمانوں کی حالت ضرور ایسی ہی ہے ان کے یہاں عقاید اور اعمال میں مناسبت ہی معدوم نہیں بلکہ اس عدم مناسبت پر ان کا ضمیر ہلکی سی چٹکی بھی نہیں لیتا اور یہ اس لیے ہے کہ اسلام سے ان کے تعلق کی نوعیت محض طبعی، رسمی اور نسلی ہو گئی ہے دینداری کے معنی چند عقائد کا اقرار اور چند رسوم کی ادائیگی سمجھ لیے گئے ہیں اور زبان سے اسلام کے دینِ عمل اور ضابطۂ حیات ہونے کا لاکھ دعویٰ کیا جاتا ہے، معاشرت میں خوفِ خدا کو راہ نما بنانے پر کوئی راضی نہیں ہے

*

## اسلامی ضابطۂ حیات

اسلام کی عظیم الشان عمارت کے چار ستون ہیں (۱) اعتقادات (۲) عبادات (۳) اخلاقیات اور (۴) معاملات۔ حضور سرورِ کائنات کی رسالت کا یہی طرۂ امتیاز ہے اور وہ ان چاروں عنوانوں کا مجموعہ تھی آپ نے یہ حقیقت بار بار دہرائی کہ ہر انسان کا ایک تعلق تو اپنے خالق کے ساتھ ہے اور دوسرا اپنے خالق کی مخلوقات کے ساتھ یعنی اس کا ایک رخ عالم غیب کی طرف ہے اور دوسرا عالم شہود کی طرف خدا اور بندہ کے تعلق کے جن اجزا کا تعلق ہماری قلبی و ذہنی کیفیات سے ہے ان کو اعتقادات کہتے ہیں اور جن اجزاء کا تعلق ہمارے جسم و جان اور مال و دولت سے ہے وہ تین ابواب یعنی عبادت اخلاق اور معاملہ میں تقسیم کر دیئے گئے ہیں۔ اسلام کی تکمیل کے لیے ان چاروں کا استحکام ضروری ہے نجات کا مدار ایمان اور عمل صالح دونوں پر ہے اسی لیے قرآن پاک میں آمنوا کے ساتھ ساتھ وعملوا الصّٰلحٰت پر ہمیشہ زور دیا گیا ہے۔

### ایمان اور عمل صالح

دراصل اعمال حسنہ ہی ایمان کی پختگی کی پہچان ہیں۔ ویسے ہی جیسے درخت اپنے پھل سے پہچانا جاتا ہے، چنانچہ اگر کوئی شخص ایمان کا تو دعوے دار ہو مگر اس کے اعمال میں ایمان کے مطابق اچھائی نہ پائی جاتی ہو۔ تو یہ کھلی ہوئی علامت اس بات کی ہوگی کہ ایمان اس کی زبان سے اتر کر اس کے دل اور اس کی شخصیت کی گہرائیوں تک نہیں پہنچا ہے۔ احادیث میں اس مضمون کی کمی نہیں، مثلاً۔

"مومنوں میں اسی کا ایمان سب سے زیادہ کامل ہے جس کے اخلاق سب سے اچھے ہوں۔" (سنن ابی داؤد)

"قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضہ میں میری جان ہے، تم میں سے کسی کا ایمان اس وقت تک کامل نہیں جب تک وہ اپنے بھائی یا پڑوسی زادی کو شک ہے اس کے لیے وہی نہ چاہے جو اپنے لیے چاہتا ہے۔" (بخاری)

"جس میں امانت نہیں اس میں ایمان نہیں۔" (بخاری)

"اچھے خلق کو ہی اسلام کہتے ہیں۔"

"قیامت کے ترازو میں حسن اخلاق سے زیادہ بھاری کوئی اور چیز نہ ہوگی۔"

"خوش اخلاق دنیا اور آخرت کی نیکی لوٹ لے گیا۔"

"بخل اور بد اخلاقی وہ ایسی چیزیں ہیں جو مومن میں کبھی جمع نہیں ہوتیں۔"

"جو آدمیوں کو زیادہ نفع پہنچاتا ہے وہی زیادہ اچھا آدمی ہے۔"

"جس کا ہمسایہ اس کے شر سے محفوظ نہیں وہ مسلمان نہیں۔" (کنز الاعمال)

### انفرادی اور اجتماعی ترقی

مختصر یہ کہ اسلام اور زندگی میں ایک نہ ٹوٹنے والا رابطہ اور علاقہ ہے اور اس کی ہمہ گیر تعلیم کے ثمرات سے ہم تب ہی اپنی جھولیاں بھر سکتے ہیں جب ہم اس کو اپنی زندگی کے تمام شعبوں پر حاوی کر لیں، ہماری انفرادی اور اجتماعی ترقی کا مدار اپنے اندر یہ مذہبی جذبہ بیدار کرنے پر ہے تاکہ ہمارے تمدن کی بنیاد ابدی اخلاقی قدروں پر ہو وہ طرز زندگی اور وہ تمدن جو مادی اغراض سے مغلوب ہو کر منشائے حق کو پس پشت ڈال دیتا ہے خود بھی برباد ہو جاتا ہے اور انسانیت کو بھی کھوکھلا کر دیتا ہے اس کی تعمیر ریت کی دیواروں پر ہوتی ہے اور جب وہ اپنے ہی پیدا کئے ہوئے مصائب کے بوجھ سے بیٹھنے لگتا ہے۔ جیسا کہ ضروری ہے۔ تو ہمسایوں کو بھی تباہ کر ڈالتا ہے یہی تاریخ کا فیصلہ ہے لیکن جن کی آنکھیں مغرب کی جگمگاہٹ سے خیرہ ہو گئی ہیں وہ یہ نہیں دیکھتے کہ اس کی عمر ابھی صرف ڈیڑھ سو سال ہی ہے اور اتنی ہی عمر میں جو تاریخی اعتبار سے کچھ بھی نہ ہوئی اس میں انحطاط کی علامتیں پیدا ہو گئی ہیں اور اس کے مستقبل کی بابت سخت اندیشے ظاہر کئے جا رہے ہیں۔

### روحانی اور اخلاقی ترقی

تہذیب اپنے عروج کو نہیں پہنچ سکتی جب تک انسان اپنی زندگی کا رشتہ رضائے الٰہی سے نہ جوڑے اور مادی ترقی صرف اسی وقت مفید ہو سکتی ہے جب روحانی اور اخلاقی اقدار سے اس کا رشتہ قائم رہے۔ ایک متوازن اور عادلانہ نظام تمدن تشفی نفس نہیں بلکہ احتساب نفس ہی کے سہارے وجود میں آ سکتا ہے اور مسلمان کسی اور ذہنی فضا میں مسلمان کی حیثیت

سے ترقی نہیں کر سکتے۔

ہم کو چاہیے کہ اسلام کے آب حیات سے اپنے معاشرہ کو سیراب کریں ہم میں ایک ایسی جماعت ہو جو اسلام کے عقاید اور اصولوں کو لے کر علم و عمل کے میدان میں آگے بڑھے ۔ اور

**مادی ترقی صرف اسی وقت مفید ہو سکتی ہے جب روحانی اور اخلاقی اقدار سے اس کا رشتہ قائم رہے۔**

زندگی کے نشیب و فراز اور اس کے ہمیشہ بدلتے ہوئے حالات اور مسائل میں ان کو برت کر دکھائے تاکہ قوم کو صحیح عملی ہدایت ملے اور قومی مزاج میں پختہ دینی شعور اور خود اعتمادی پیدا ہو یہی چیز ہمیں ترقی کے راستے پر لگا سکتی ہے اور اسی کی اس وقت ضرورت ہے اور اگر منظر کو ذرا وسیع کر کے دیکھا جائے تو قرآن کی اس آیت میں بھی ہم کو یہی حکم ملے گا۔

وَلْتَكُنْ مِّنكُمْ أُمَّةٌ يَدْعُونَ إِلَى الْخَيْرِ
وَيَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ
الْمُنكَرِ ط وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ (آل عمران ۳-۱۰۳)

اور تم میں ایک ایسی جماعت ہونی چاہیے جو لوگوں کو نیکی کی طرف بلائے اور انھیں اچھے کام کرنے کی ترغیب دے اور برے کاموں سے روکے اور یہی لوگ ہیں فلاح پانے والے۔

فلاح دینی و اخروی،

یہ عمل جس طرح ہماری فلاح اخروی کا ضامن ہے دینی فلاح و

**ہماری بہبود اسی میں ہے کہ ہم روحانیت اور مادیت کے امتزاج کی اسلامی تشریح و توضیح کو اپنی اجتماعی زندگی میں جذب کر لیں جب تک یہ نہ ہو گا ہم ترقی سے یونہی محروم رہیں گے، جیسے کہ آج ہیں۔**

ترقی کے صحیح راستہ پر پڑنا بھی اسی پر موقوف ہے۔

ہم نے بدقسمتی سے اسلام کی سماجی اہمیت کو پوری طرح نہیں سمجھا اور یہ نہیں دیکھا کہ یہی وہ صفت تھی جس نے اسلام کو روایتی مذاہب سے ممتاز کر کے اسے ایک تاریخی حقیقت بنا دیا تھا۔

ہماری تاریخ کے نازک دوروں میں ایسی عظیم المرتبت شخصیتیں ضرور ابھریں جنہوں نے معاشرہ کے بارے میں اپنے فرض کی ادائیگی میں اپنی جانوں تک کی بازی لگا دی اور یہی وجہ ہے کہ اسلام اندر و باہر کے بے شمار خطروں کا مقابلہ کر کے آج بھی ایک زندہ مذہب کی حیثیت سے قائم ہے لیکن عام طور پر ہمارے دینی رہنماؤں کی اکثریت نے اس ذمہ داری کو محسوس نہیں کیا نہ مذہبی اور علمی سطح پر اور نہ عمل کے میدان میں، مسجدوں، مدرسوں اور خانقاہوں اور گھروں، کالجوں، کھیتوں اور کارخانوں کی درمیانی خلیج پر پل بنانے کی کوشش ادھوری ہی رہی اور زندگی کو دین سے اور دین کو زندگی سے قوت کی لہریں جیسی کہ پہنچنی چاہیئے تھیں نہیں پہنچ سکیں، انجام کار دین و دنیا کی تفریق اور اس بارے میں افراط و تفریط پوری قوم کا مزاج بنا ہوا ہے۔ جو ہزار خرابیوں کی جڑ ہے۔

اسلام کی وسعت کے اندر انسان کی پوری زندگی کے کام داخل ہیں جن کے بحسن وخوبی انجام دینے کے لیے وہ پیدا کیا گیا ہے دراصل اسلام آیا اسی لیے تھا کہ اپنے پیروؤں کے پاؤں کے نیچے دونوں جہانوں کی پادشاہی رکھ دے۔

یہ ہماری کم نصیبی ہے کہ ہم اس سے یہ کام نہیں لیتے جب تک ہم نے اسلام کی روح سے اپنی روحوں کو منسلک رکھا دنیا نے اس صداقت کا حیرت انگیز مظاہرہ دیکھا لیکن خلافت راشدہ کے بعد جب یہ رشتہ کمزور پڑ گیا اور ملک گیری مسلمانوں کے فعال طبقہ کا نمایاں مقصد بن گئی تو اسلام ایک سیاسی قوت کی طرح دنیا کے بڑے حصہ پر تو چھایا رہا مگر اس کے جسم سے اس کی روح جدا ہو گئی۔ یہ کوئی اچھی شکل نہ تھی اور انجام اس کا وہی ہوا جو ہر ایسی سیاسی طاقت کا بالآخر ہوتا ہے جو اچھے اخلاقی اصولوں سے تربیت نہیں لیتی۔ روحانی امراض نے معاشرہ کو کھوکھلا کر دیا، زندگی کے عناصر کمزور ہو گئے اور رفتہ رفتہ دولت و حکومت بھی جاتی رہی۔

ہماری بہبود اسی میں ہے کہ ہم روحانیت اور مادیت کے امتزاج کی اسلامی تشریح و توضیح کو اپنی اجتماعی زندگی میں جذب کر لیں، جب تک یہ نہ ہو گا ہم ترقی سے یونہی محروم رہیں گے، جیسے کہ آج ہیں۔

* * *

# مسواک کے فائدے

از: ابوالریاض - لائلپور

اسلام ایک ایسا مذہب ہے جس میں دین اور دنیا کی سب بھلائیاں جمع ہیں۔ مثلاً اسلام صفائی پر بڑا زور دیتا ہے۔ جسم اور لباس پھر گھر اور ماحول کی صفائی تک سب کو ثواب میں داخل فرماتا ہے۔ چنانچہ قرآن مجید میں آیا ہے کہ اللہ تعالےٰ صفائی پسند لوگوں کو دوست رکھتا ہے۔ حدیث میں ہے کہ طہارت ایمان کا ایک حصہ ہے۔ کسی نے کیا خوب کہا ہے ؎

صفائی کو رکھو ہمیشہ عزیز
صفائی سے بہتر نہیں کوئی چیز

پانی ایک بڑی نعمت ہے اور یہی ایک صفائی کا ذریعہ ہے اور اس کا استعمال ہر عبادت سے پہلے وضو کی صورت میں تجویز فرمایا ہے۔ معدے کی اکثر بیماریاں منہ کی کثافت اور دانتوں کی خرابی سے پیدا ہوتی ہیں۔ قربان جایئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر جنہوں نے وضو میں مسواک کو مسنون قرار دیا ہے۔ اور ثواب کے ذریعہ حوصلہ افزائی فرما کر مسواک کی اہمیت اور معدہ کی بیماریوں کا علاج فرما دیا ہے۔ بھلا جو شخص پانچوں وقت وضو میں مسواک کرے گا۔ اس کے دانت کیسے میلے اور مسوڑھے کیسے خراب ہو سکتے ہیں۔ بلکہ مسواک کے استعمال سے دانت صاف اور مسوڑھے خشک رہتے ہیں۔ کثیف لعاب نکل جاتا ہے اور دانت مضبوط رہتے ہیں کھانا اچھی طرح سے چبایا جا سکتا ہے۔ ورنہ دانتوں کی خرابی سے معدے کی اکثر بیماریاں پیدا ہو جاتی ہیں۔ یہ کتنا سادہ اور مفید عمل ہے جس میں دنیا اور دین دونوں کی بھلائیاں موجود ہیں۔

مسواک کے ظاہری اور باطنی فائدے اس قدر ہیں کہ دورِ حاضر کے ڈاکٹر اور اطباء سب اس بات پر متفق ہیں کہ دانت اور منہ کی صفائی کے لیے مسواک سے بڑھ کر کوئی چیز نہیں۔ برش بھی اس کا بدل نہیں ہو سکتا کیونکہ اس کے بال تیز اور سخت ہوتے ہیں۔ مسوڑھے چھل جاتے ہیں۔ مسواک کے ریشے نرم اور ملائم ہوتے ہیں۔ مسوڑھوں کو ضرب نہیں آتی۔

مسواک جال (وَن) کی بہتر ہے۔

۱۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ مسواک کے ساتھ ایک رکعت بغیر مسواک کے ستر رکعت سے بہتر ہے۔ (ترغیب صـ۴۴)

۲۔ مسواک منہ کو صاف کرتی ہے اور خدا کی خوشنودی بڑھاتی ہے۔ (بخاری شریف)

۳۔ جو مسواک کے وضو سے قرآن مجید پڑھتے ہیں۔ فرشتے محبت سے اس قرآن کو سنتے ہیں۔

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے وصال کے وقت بھی مسواک استعمال کی تھی جسے حضرت عائشہ صدیقہ رضؓ نے اپنے منہ سے چبا کر پیش کیا تھا۔ سبحان اللہ! مسواک کی اہمیت اور حضرت صدیقہ رضؓ کا مقام کتنی بڑی شان ہے۔

حضرت علی رضؓ نے فرمایا۔ مسواک بلغم کی جڑ کاٹ دیتی ہے۔ صحابہ کبار رضؓ تیر اور تلوار کے ساتھ مسواک رکھتے تھے۔

اس کے علاوہ بھی بے شمار فوائد ہیں؛

منہ کی بدبو دور کرتی ہے۔ دانت اور مسوڑھے مضبوط رکھتی ہے۔ منہ سے بدبو نہیں آتی ورنہ مجلس میں منہ کی بدبو سے شرمندگی ہوتی ہے۔ متعدی امراض کے جراثیم مسواک سے مرجاتے ہیں۔ آنکھ کی بینائی اچھی رہتی ہے۔ معدہ درست رہتا ہے۔ غذا ہضم

ہوتی ہے اور سنت کا ثواب علیحدہ ملتا ہے۔ خدا کی خوشنودی اور نیکیاں بڑھتی ہیں۔
لکھا ہے کہ ایک جنگ میں فتح حاصل نہ ہو سکی۔ صحابہ کبارؓ نے غور کیا تو معلوم ہوا کہ مسواک کی سنّت چھوڑنے سے ناکامی ہوئی ہے۔ چنانچہ سنّت جاری کرنے کے بعد حملہ کیا تو فتح سے سرفراز ہوئے۔ غور کریں کہ اتنی مصیبت کے وقت بھی صحابہ کبارؓ سنّت کا خیال رکھتے تھے۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا۔ "علیکم بالسواک"۔ اسی ضمن میں ایک شاعر کے چند اشعار پڑھیے ؎

مسواک نبیؐ کی سنت ہے
محبوب یہ پیاری خصلت ہے
دانتوں کی صفائی ہوتی ہے
روشن بینائی ہوتی ہے
ہم دانت جو مل کر دھوتے ہیں
مضبوط مسوڑھے ہوتے ہیں
یہ فہم کو تیز بناتی ہے
نسیان کو دور ہٹاتی ہے
یہ سانس کو صاف چلاتی ہے
تکثیر لعاب گھٹاتی ہے
یہ بلغم صاف کراتی ہے
ٹی بی کا اثر دباتی ہے
فرمانِ نبیؐ پر کان دھرو
مسواک کرو، مسواک کرو

## امیر المومنین معاویہؓ بن ابوسفیان رضی اللہ عنہ ★

حافظ نور محمد انور

آسناؤں تجھ کو میں اک مردِ حق کا ذکرِ خیر
ملّتِ اسلام پر ہے جس کے احسانوں کا بار

جس کو عزت سے سبھی کہتے ہیں خال المومنین
مرتبہ میں جو ہے اصحابِ نبیؐ میں باوقار

پرچمِ اسلام دنیا میں کیا جس نے بلند
دین و ملّت کے لیے سب کچھ کیا جس نے نثار

کاتبِ وحی و رسالت کا لقب جس کو ملا
خدمتِ دیں عمر بھر بیشک رہا جس کا شعار

مرتضیٰؓ کے بعد آیا دورِ خال المومنین
بن کے فاتح وہ ہوا اسلام کا خدمت گزار

اس قدر تھی اُلفتِ حسنینؓ اس کے قلب میں
عمر بھر دیتا رہا ان کو وظائف بے شمار

روم و ایراں کے عَلم سب ہو گئے پھر سرنگوں
برسرِ میداں جو چمکی اس کی تیغِ آب دار

صد ہزاراں رحمتیں ہوں اس کے مرقد پر مدام
جس کی سب خدمات دینی ہیں قبولِ کردگار

انورِ مسکین اس کی منقبت کیا لکھ سکے
کی دعا جس کے لیے ختم الرسلؐ نے بار بار

# سرمایہ اور محنت میں ربط

عبدالرحمٰن لدھیانوی

یوں تو دولت ابتداء سے افلاس کو کچلتی چلی آئی ہے اور مالدار ہمیشہ ہی سے غربا کو تختہ مشق جفا بناتے رہے ہیں۔ مگر عہد حاضر میں سرمایہ اور محنت کے تصادم نے جو ہولناک صورت اختیار کرلی ہے اس کا وجود پہلے کم نظر آتا ہے۔ ایک طرف سرمایہ نے امپیریلزم، فاشزم اور نازکزم کی صورتیں اختیار کر رکھی ہیں اور دوسری طرف محنت نے اشتراکیت، کمیونزم اور سوشلزم کی صورت اختیار کرکے اپنا محاذ قائم کر رکھا ہے۔ اور دونوں کی جنگ نے انتہائی نازک صورت پالی ہے اور ایک دنیا ہے کہ اس مصیبت میں گرفتار ہے۔ آج بمشکل ہی کوئی ایسا ملک ہوگا جو اس شور اور لعنت سے پاک اور مبرا سمجھا اور خیال کیا جاسکے۔

اصلاً کوئی چیز اچھی ہے نہ بری یہ اس کا استعمال ہی ہے جو اسے اچھا یا برا بنا دیتا ہے سرمایہ کی صورت یہ ہے کہ سرمایہ دار اپنی قوت اور طاقت کے بل بوتے پر محنت کو خریدتا ہے اور چاہتا ہے کہ اس میں من مانی شرائط پر کام لے۔ کم سے کم مصارف پر زیادہ سے زیادہ محنت خرچ کرائے۔ ہر سرمایہ دار اپنے عیش و آرام کی خاطر دوسروں کا گلا گھونٹتا ہے۔ سرمایہ دار کے محل کی تعمیر کے لیے مزدوروں کے اگر سو گھر بھی اجڑ جائیں تو اسے ذرہ بھر بھی احساس نہیں ہوتا ایک طرف سرمایہ دار کہتا ہے کہ میں اجرت دیتا ہوں اس لیے میرا حق ہے کہ میں جتنا کام چاہوں اور جتنا نفع چاہوں اٹھاؤں۔ دوسری طرف مزدور کہتا ہے کہ سرمایہ دار کے پاس جتنا روپیہ ہے وہ سب اسی کی محنت اور جانفشانی کا نتیجہ ہے۔ میں رات دن محنت کرتا ہوں اور مجھے شکم سیر ہوکر روٹی نہیں ملتی۔ لیکن سرمایہ دار دن بھر صوفوں اور گدوں پر پڑا اینڈتا رہتا ہے اور اس کے پاس لاکھوں روپیہ بے کار پڑا رہتا ہے جس میں ہمارا کوئی حصہ نہیں واقعی دنیا کے سرمایہ داروں اور مہاجنوں کی دولت سے ان کی ذات کے سوا کسی اور کو ذرہ برابر بھی فائدہ نہیں پہنچتا۔

لیکن اسلام کا سرمایہ دار اور قوموں کے سرمایہ داروں سے بالکل مختلف چیز ہے اس کی دولت صرف اس کے لیے نہیں ہے بلکہ اس میں یگانہ و بیگانہ سب شریک ہیں۔ ایک سرمایہ دار سال میں ایک کروڑ روپیہ پیدا کرتا ہے تو اس میں سے اسے اڑھائی لاکھ روپیہ سالانہ زکوٰۃ لازماً نکالنی پڑے گی اس کے علاوہ صدقات، فطرانہ اور قربانی کی صورت میں وہ برابر روپیہ خرچ کرنے پر مجبور ہے۔ ایک سرمایہ دار نہ سہی فرض کیجئے کہ ملک میں ایک ہزار یا دس ہزار سرمایہ دار ہیں اور ان کی مجموعی سالانہ بچت ایک ارب روپیہ ہے تو وہ قانون اسلام کی رو سے اڑھائی کروڑ روپیہ غربا اور مستحقین کے لیے خرچ کرنے پر مجبور ہیں۔ اس کے علاوہ ایک کروڑ روپیہ صدقات وغیرہ کی صورت میں خرچ کرنا پڑتا ہے اور جب انسان خرچ کا عادی ہو جاتا ہے تو پھر اسے لطف بھی آنے لگتا ہے۔ خود غور کیجئے کہ اس ساڑھے تین کروڑ روپے کی رقم سے دنیا کو فائدہ پہنچ سکتا ہے بالخصوص اس صورت میں جبکہ یہ سالانہ نکلتی رہے اور ملتی رہے۔

یورپ و امریکہ ارب پتی ملک ہیں اگر وہاں یہ طریقہ رائج ہو جائے تو کروڑوں اور اربوں روپیہ سالانہ غربا کی ضروریات کے لیے مستقلاً ملتا رہے۔

شہرت کے لیے خرچ کرنے کی مخالفت ہے مگر صریح حکم ہے کہ زکوٰۃ غریب، اقربا، یتیموں، مسکینوں اور ضرورتمندوں محتاجوں، سائلوں، غریب ہمسایوں اور غریب دوستوں کو دی جائے یہ نہیں کہ شہرت کے لیے کسی یونیورسٹی یا کسی انجمن کو ایک لاکھ روپیہ دے دیا۔ مگر زکوٰۃ کا روپیہ صرف ناداروں اور غریبوں ہی کے لیے ہے صدقات بھی انہی کے لیے ہیں جن کو اخفا کے ساتھ دینے کا بہت ثواب ہے اسلام نے ان سرمایہ داروں کی شدید مذمت کی ہے۔ اور انہیں مستحقین عذاب الیم قرار دیا ہے جو آج کے سرمایہ داروں کی طرح سونا چاندی جمع کرتے چلے

